# فیصلہ کن مناظرے

مرتب

محمد حلیم اللہ خان قادری

ناشر

فیضانِ مدینہ پبلی کیشنز
[illegible]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شیر بیشۂ سنت علیہ الرحمہ کی مناظرانہ حاضر جوابی کا مرقع

# کلکِ رضا

بامر

حضرت علامہ مفتی مشہود رضا خاں علامہ ادریس رضا خاں

تالیف

مولانا مفتی امان الرب رضوی مظفر پوری

شیخ الحدیث دار العلوم گلشن بغداد منڈی کلاں ہزاری باغ بہار

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہ

وَعَلٰی اٰلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ



# فہرست مضامین

# انتساب

اپنی اس جگر کاوی کو امام الاتقیاء یعسوب المشائخ، شمس بازغ ولایت، لاکھوں کے پیر و مرشد، روشن ضمیر، غوث زمن سرکار **مصطفےٰ رضا خاں** مفتی اعظم ہند رضی اللہ عنہٗ کی طرف منسوب کرنے کی سعادت مندی تصور کرتا ہوں، اور ان کے توسل کو اپنے والد محترم مولانا یعقوب علی مرحوم کی بخشش و مغفرت کی ضمانت تصور کرتا ہوں۔

فقط

سگ بارگاہ نوری

**فقیر امان الرب رضوی**

۲۷۔ اگست ۱۹۹۰ء



# پیش لفظ

## پیکر محاسن حضرت مولینا عبد المبین نعمانی صاحب قبلہ رکن المجمع الاسلامی مبارکپور

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم ہ

عزیز گرامی مولینا امان الرب صاحب رضوی مظفر پوری شیخ الحدیث دار العلوم گلشن بغداد، زید مجدہ کی اولین تصنیف "کلک رضا" دیکھنے کا اتفاق ہوا۔ اس بات سے خوشی ہوئی کہ موصوف نے ایک اہم اور ضروری عنوان پر قلم اٹھا کر حضرت بابرکت شیر بیشۂ سنت علامہ شاہ ابو الفتح محمد **حشمت علی خاں** لکھنوی قادری رضوی علیہ الرحمۃ والرضوان کی زندگی کے ایک گوشے کو اجاگر کرنے کی سعی کی ہے۔ یعنی اس کتاب میں حضور شیر بیشۂ سنت علیہ الرحمہ کی حاضر جوابی، مناظرانہ مہارت اور باطل عقائد و نظریات کی سرکوبی کے وہ واقعات پیش کئے گئے ہیں جو آپ کی ممتاز و منفرد شخصیت پر دلالت کرتے ہیں۔ ان نکات کو اگر کوئی ذہن نشین کرے تو انشاء اللہ آج بھی باطل سے نبرد آزما ہو کر کامیاب ہو سکتا ہے۔ ضمنی طور پر مصنف نے اس بات پر بھی روشنی ڈالدی ہے کہ ایک مسلمان کو گستاخان رسول کے ساتھ کیسا رویہ اختیار کرنا چاہئے۔ چونکہ آج کل روشن خیالی اور مصلحت اندیشی کے نام پر دین میں مداہنت کی وبا عام ہوتی جا رہی ہے۔ اور شان رسالت میں دریدہ دہنی کرنے والوں کے ساتھ نرمی برتی جا رہی ہے۔ اور اچھے خاصے پڑھے لکھے افراد بلکہ علماء کہلانے والے حضرات بھی اس بلا میں گرفتار ہوتے جا رہے ہیں، اس لئے شیر بیشۂ سنت کے کردار کا یہ پہلو بھی قوم کے سامنے پیش کرنا ضروری تھا۔ کتاب اگرچہ مختصر ہے مگر اپنے اندر افادیت کی ایک دنیا بسائے ہوئے ہے۔ لہٰذا ہر سنی کے لئے اس کا مطالعہ نہایت مفید

اور ایمان وعقیدے کی حفاظت کا باعث ہے۔

میری خواہش ہے کہ فاضل موصوف حضرت شیر اہلسنت کی حیات کے صرف اسی ایک پہلو کو پیش کر کے قناعت نہ کر بیٹھیں بلکہ حضرت علیہ الرحمہ کی علمی و دینی خدمات، مناظرانہ مساعی اور سوانح حیات پر بھرپور انداز میں قلم اٹھائیں اور زندگی کے تمام گوشوں کو اجاگر کر کے آئندہ نسل پر احسان کریں تاکہ آنے والی نسل آپ کے نقش قدم کو اپنا کر حق و باطل کے درمیان خط امتیاز کھینچتی رہے۔ کسل مندی اور نفع عاجل کی دھن میں زندگی گذارنے کے اس ماحول میں کسی کی حیات و خدمات پر پھیلے ہوئے مواد کو سمیٹنا اور اس کو سلیقے سے ترتیب دینا پھر اس کو منظر عام پر لانے کا کام یقیناً آسان نہیں، بڑے حوصلے اور دل گردے سے کام لیکر ہی اس کو پائۂ تکمیل تک پہونچایا جاسکتا ہے۔ مگر مجھے امید قوی ہے کہ فاضل نوجوان مولانا امان الرب صاحب رضوی اس میدان میں بھی انشاء اللہ ضرور کامیاب ہوجائیں گے۔ کیونکہ حضرت شیر بیشۂ سنت علیہ الرحمہ کی ذات سے آپ کو جو والہانہ شیفتگی اور لگاؤ ہے وہ آج کل کے نوجوان علماء میں بہت کم پایا جاتا ہے۔ میری تمام موجودہ علمائے کرام اور متعلق عوام سے گذارش ہے کہ حضرت سے متعلق آپ حضرات کے پاس جو مواد بھی ہو اس کو مولانا تک پہونچانے کی کوشش کریں تاکہ یہ کام جلد تر پورا ہوسکے۔ بالغ نظر علماء اور دانشوروں سے نیک مشوروں کی بھی درخواست ہے۔

محمد عبد المبین نعمانی قادری رضوی غفرلہٗ
خادم دار العلوم قادریہ چریا کوٹ، و رکن ’المجمع الاسلامی‘ مبارکپور
اعظم گڈھ (یوپی) (۴، محرم الحرام ۱۴۲۱ھ یوم الجمعہ)



# تقریظ

عین الخلق والمروۃ فقیہ النفس ممتاز العلماء حضرت علامہ مفتی **شفیق احمد** صاحب قبلہ
لازالت شموس عنایتہ علیٰ رؤسنا
پرنسپل دار العلوم غریب نواز، الٰہ آباد (یوپی)

---

پیش نظر کتاب ’کلک رضا‘ حضرت مولانا مفتی امان الرب صاحب شیخ الحدیث دار العلوم گلشن بغداد، ہزاری باغ، کے عزارت علم کی عظیم شاہکار ہے۔ مولانا موصوف ہمارے مشہور تلامذہ میں سے ہیں بفضلہ تعالیٰ و بکرم حبیبہ صلی اللہ علیہ وسلم، درس و تدریس کی خوب صلاحیت ہے۔ نکتہ آفریں مقرر بھی ہیں اور محتاط قلم مفتی بھی۔ ان کا مطالعہ بہت وسیع اور گہرا ہے۔ یہ کتاب دراصل حضور شیر بیشۂ سنت حضرت علامہ مفتی حشمت علی خاں صاحب علیہ الرحمۃ والرضوان کی مناظرانہ حاضر جوابی کا بہترین مرقع ہے کتاب معیاری ہے۔ بایں وجہ کہ حوالاجات سے جکڑی ہوئی ہے۔ اس کے قاری محسوس کریں گے کہ ہمارا عقیدہ کتنا مستحکم اور مدلل اور راسخ ہے اور ہمارے اکابرین کیسے ذی علم، ذہین، فطین صائب الرائے اور دور رس تھے، حضرت شیر بیشۂ سنت ہماری جماعت کے اس مرد آہن شیر نیستاں کا نام ہے جن کے مقدر ہی میں قدرت نے فتح و نصرت لکھدی تھی آپ بلاشبہ مظہر اعلیٰ حضرت تھے۔

مقط
**شفیق احمد شریفی**
پرنسپل دار العلوم غریب نواز

# استغاثہ بہ بارگاہ عالم ماکان ومایکون صلی اللہ علیہ وسلم

از:۔ مظہر اعلیٰ حضرت شیر بیشۂ اہلسنت رضی اللہ عنہ

اللہ رب محمد صلے علیہ وسلما
نحن عباد محمد صلے علیہ وسلما

مدد کا وقت ہے اے سید الوریٰ اُٹھئے
ہوا اعدا کا نرغہ اے حبیب کبریا اُٹھئے

ستاتے ہیں بہت اعدائے دیں تیرے غلاموں کو
پریشاں حال امت ہے شہ ہر دوسرا اُٹھئے

لگایا آپ نے جس پودے کو دست مبارک سے
اسی کو کاٹتے ہیں اشقیا بہر خدا اُٹھئے

وہی گلشن صحابہ نے جسے خونوں سے سینچا تھا
اجاڑا جا رہا ہے اب تو اے ابر سخا اُٹھئے

حسینیوں پہ جمعیت یزیدی حملہ آور ہے
مدد فرمائیے اے دافع کرب و بلا اُٹھئے

وہ دین پاک جس پر کربلا میں تم ہوئے قرباں
مٹایا جا رہا ہے اے شہید کربلا اُٹھئے

مسلماں ہو گئے بے دست وپا مظلوم اور بے کس
مدد فرمائیے اے خالد سیف خدا اُٹھئے

وہی اسلام جس کو آپ نے تھا زندہ فرمایا
تمہارے سونے سے پھر سو گیا غوث الوریٰ اُٹھئے

تمہیں ہو بادشاہ ہند رحمت ہو غریبوں پر
میرے اجمیری خواجہ اے معین رہنما اُٹھئے

عبید خستہ کی فریاد سن اے قادری دولہا
خدا کے واسطے یا مرشدی احمد رضا اُٹھئے



# مظہر اعلیٰ حضرت

حضور شیر بیشۂ اہلسنت علامہ مفتی حشمت علی خاں صاحب علیہ الرحمہ والرضوان مذہب و ملت کے اس سرخیل اور ارباب فکر و نظر کے اس میر مجلس کا نام ہے جن کے سطوت و دبدبہ سے آج بھی دیوبندیت کے ماتھے کا پسینہ خشک نہیں ہوا ہے۔ حضور بیشۂ اہلسنت نے اشداء علی الکفار رحماء بینہم اور تصلب فی الدین متشدد فی المسلک کی قوم و ملت کو وہ مشعل عنایت فرمائی ہے۔ جس کی جوت میں چلنے والا حسن و خوبی اجمیر و بغداد سے گذرتا ہوا محبوب اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کی سرکار میں باریاب ہو سکتا ہے۔

حضور شیر بیشۂ اہلسنت علم و عرفان کے اس جبل عظیم کا نام ہے جن کے قوت استدلال حاضر جوابی سطوت طبع کے گوہر آبدار لٹاتے ہوئے رزم گاہ حق و باطل میں جب لوگوں نے دیکھا تو بیک زباں ہو کر پکار اُٹھے آپ عالم نہیں علم ہیں جن کو قدرت نے شیر بیشۂ اہلسنت کی شکل میں تبدیل کر دیا ہے۔

حضور شیر بیشۂ اہلسنت مذہب مہذب اہلسنت کے اس فرد اعظم کا نام ہے جن کے افکار و نظریات قرآن و حدیث سے پرکھے ہوئے ہیں کہ اس کو آج بھی عام و تام کر دیا جائے تو عقائد میں جو جراثیم پیدا ہو گئے ہیں یا جو زنگ لگ گئے ہیں اس کے لئے تریاق اعظم ثابت ہو سکتے ہیں۔

حضور شیر اہلسنت اپنے پیر و مرشد اساتذہ کرام و معاصر علماء کے کیسے محبوب نظر تھے اور کتنے پایہ کے عالم تھے مندرجہ ذیل تاثرات سے معلوم کئے جا سکتے ہیں۔

# تاثرات

○ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین وملت دریائے رحمت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، آپ (شیر سنت) ابوالفتح ہیں (ہمیشہ مظفر ومنصور رہنے والے) نیز ولد مرافق کا بھی خطاب عنایت فرمایا۔ (معرکہ حق وباطل)

○ مرکز سالک ومجذوب عارف حق لاکھوں کے پیر روشن ضمیر حضور سیدی مرشدی مولائی ملجائی مفتی اعظم ہند رضی اللہ عنہ۔

میں سچ کہتا ہوں کہ سو ڈیڑھ سو مولوی، باہم ملکر بھی وہ کام نہیں کر سکتے جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے فضل وکرم سے اکیلے مولانا حشمت علی خاں صاحب علیہ الرحمہ والرضوان کرلیں گے۔ (مناظرہ ملتان)

○ حجۃ الاسلام غزالی وقت خلف اکبر سرکار اعلیٰ حضرت علامہ مفتی شاہ حامد رضا خان صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے دو نعمتیں دی ہیں ایک محدث سردار احمد صاحب محدث اعظم پاکستان دوسرے مولانا حشمت علی خاں صاحب (شیر بیشۂ اہلسنت)

(مناظرہ ملتان)

○ شہزادہ غوث اعظم حضرت محدث اعظم ہند ابوالمحامد سید محمد کچھوچھوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ (بر موقعہ مناظرہ ادری ایک مکتوب کے جواب میں) منظور کی سرکوبی کے لئے اعزالاخوان فاضل جلیل الشان مولانا مولوی حشمت علی خاں صاحب نہ صرف یہ کہ کافی سے زائد ہیں بلکہ سچ پوچھئے تو اس مناظرہ کو منظور کرکے ہضماً لنفسہٖ تنزل سے کام لیا ہے جانے والے جانتے ہیں کہ حشمت علی کے جلوہ میں فتح ونصرت رہی اور منظور مفرور کا تو قافیہ ہی ایک ہے۔ (مناظرہ)

حضور شیر بیشۂ اہلسنت درجۂ مولوی تک کسی دیوبندی مدرسہ میں درس لیا۔ سکندر بخت



تھے اتفاق سے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رضی اللہ عنہ کی کرامت بصورت تمہید ایمان بآیات قرآن نے ان کے قلب وجگر کو مسخر کرلیا اس طرح دین وسنت کی لافانی دولت عظمیٰ سے بہرور ہوئے چنانچہ خود حضرت شیر اہلسنت فرماتے ہیں۔

"مجھکو بھی حضور اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کی مقدس کتاب تمہید ایمان دیکھنے ہی سے اسلام وسنت کی بے بہا دولت عطا ہوئی ورنہ میں بھی دیوبندیت کی تاریک کفری گھاٹی میں پھنس کر اسلام وسنت کے آفتاب عالم تاب کے سچے اصل حقیقی نور سے بہت دور جا پڑا تھا۔" (سوانح اعلیٰ حضرت) صحیح ہے۔

ملک سخن کی شاہی تمکو رضا مسلّم ۔ جس سمت اٹھ گئے ہیں سکے بٹھا دیئے ہیں

آپ ۱۳۸۰ھ میں محبوب حقیقی سے جاملے مزار پرانوار پیلی بھیت شریف میں مرجع علماء وعوام ہے۔

خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہ ناز ہے کس کی
ہزاروں اٹھ گئے پھر بھی وہی رونق ہے محفل کی

---

# تاریخ مناظرہ

مناظرہ صلح کلیت کے بالکل منافی ہے کیونکہ مناظرہ حق و باطل کے درمیان خط امتیاز کا نام ہے اور تحریک صلح کلیت حق و باطل کی تخلیط کا متقاضی ہے جو سراسر اسلام و سنّت کے روشن و تابناک چہرے کو مسخ و محو کرنے کا عظیم منصوبہ بھی ہے ایمان وایقان کیلئے سمِّ قاتل بھی ہے۔

صلح کلیّت نام ہے کہ شیخ بھی خوش رہے اور شیطان بھی ناراض نہ ہو۔ حالانکہ باطل و حریف کے آگے سینہ سپر ہونا کتنا بڑا اعزاز ہے اس کے بارے میں نینوا کا ذرّہ ہی کچھ بتا سکتا ہے۔ یوں تو کربلا کے تصوّر ہی سے صلح کلیّت کی موت ہو جاتی ہے اسی لئے تو آج کربلا کی تاریخ بھی مسخ کر کے پیش کی جا رہی ہے تاہم یہ بات بھی ذہن نشیں کر لینا چاہئے کہ ملّت کا ہر فرد بشر شہنشاہ اکبر جل و علا کے حضور روزانہ یہ وعدہ کرتا ہے نَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ۔ (دعاء قنوت) ترجمہ۔ اے مولیٰ ہم ان لوگوں سے رشتہ منقطع کرتے ہیں جو تیرے دین کے فاسق و فاجر ہیں۔" اب صلح کلیّت سے گٹھ جوڑ کرنے والے ہمیں جواب دیں کہ کیا واحد قہار کے حضور جھوٹ بولنا آسان سمجھ رکھا ہے ۔

جاگنا ہے جاگ لے افلاک کے سایہ تلے
حشر تک سونا ہے تجھکو خاک کے سایہ تلے

مسلمانو! ان لوگوں کے نعرۂ اتحاد میں کچھ دم خم بھی ہے یا مکر شنیع و کید ضعیف ہے اس کا موازنہ اس طرح کیجئے کہ ان کے ذاتی دشمنوں کے بارے میں ان سے عفو و درگذر کی بات کیجئے ساری قوت صرف کر ڈالئے وہ آپ کی ایک نہ سنیں گے اپنے موقف پر قائم رہیں گے۔ بتائیے کتنا زبردست المیہ ہے کہ اپنے دشمنوں کو رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمن سے سخت تر



جانتے ہیں۔ جو ان کے حیاداری کی کھلی ہوئی دلیل ہے۔ الحاصل دنیا کا سب سے پہلا مناظرہ بصورت مکالمہ حضرت خلیل اللہ علیہ السَّلام اور نمرود سے ہوا جسکی تفصیل یہ ہے حضرت ابراہیم علیہ السَّلام نے نمرود سے فرمایا۔ میرا رب وہ ہے جو مارتا اور جلاتا ہے یعنی (اجسام میں موت و حیات پیدا فرماتا ہے) تو ایسا نہیں کر سکتا۔ (نمرود۔ اپنی حماقت سے میں بھی مارتا ہوں اور زندہ کرتا ہوں چنانچہ دو قیدی بلوایا ایک کو قتل کر دیا دوسرے کو یوں ہی چھوڑ دیا اپنی اسی حرکت شنیعہ کو اپنے دعوئ ربوبیت کو حق جانا۔

ابراہیم علیہ السَّلام سمجھ گئے کہ نمرود بڑا بدھو اور گھامڑ ہے میرے سوال کی نوعیّت سے بالکل نابلد ہے۔ فرمایا۔ اچھا تم اس سے ہلکا ہی کام کر دکھاؤ اگر تمہارا دعوائے ربوبیت سچ ہے۔ حضرت ابراہیم۔ میرا رب سورج کو مشرق سے نکالتا ہے اور مغرب میں غروب فرماتا ہے اور ایسا تو ہرگز نہیں کر سکتا ہے۔ حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السَّلام کے اس سوال قاہر کے بعد نمرود کی کیفیت کا عالم کیا تھا قرآن مقدس کے اس حصّہ کو پڑھ لیجئے:۔

فَبُهِتَ الَّذِیْ كَفَرَ۔ تو ہوش اُڑ گئے کافر کے۔

بہترے لوگ مناظرہ کو پیٹ کا دھندہ دکان چلانے کی اسکیم اور نہ جانے کیا کیا کہتے ہیں حالانکہ مناظرہ کا ثبوت قرآن شریف سے ہے اور مناظر نبی اللہ ہیں۔ کہئے ایسے لوگوں کے اس بے تکے پن کا مواخذہ محشر میں ہوگا یا نہیں۔

نکتہ:۔ حضرت ابراہیم علیہ السَّلام نے مغرب سے طلوع شمس کو معبود حقیقی کی ہی کی شان بتایا بایں وجہ قرب قیامت میں پروردگار عالم پچھم سے آفتاب طلوع فرما کر حضرت خلیل اللہ کی حجت جامعہ کو ثابت فرما دے گا۔ (الحدیقۃ الندیہ)

## واجب الحفظ مسئلہ

حضرت شیر بیشۂ اہلسنت مناظر اعظم ہند حضرت علامہ مفتی حشمت علی خاں صاحب علیہ الرحمہ وہابیوں اور دیوبندیوں کو مسائل کی فہمائش میں جو امثال پیش فرمائے ہیں

ان میں کہیں کہیں زبان سخت ہو گئی ہے جس کی بے حد چہ میگوئیاں ہیں جو بالکل عبث اور قیل وقال کرنے والے کے مطالعہ میں عدم وسعت کی دلیل ہے۔ کیونکہ گستاخ رسول کے لئے اللہ ورسول عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی شان کے لائق جو زبان استعمال فرمایا ہے اسکو پڑھ لینے کے بعد یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ حضور شیر بیشۂ اہلسنت کی اس سخت زبان میں بھی اتباع خدا ورسول جل علاو (صلی اللہ علیہ وسلم) موجزن ہے چنانچہ اللہ کے محبوب دانائے غیوب صلی اللہ علیہ وسلم نے منافق کی مثال جو دی ہے ملاحظہ فرمائیے۔

> عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْمُنَافِقِ کَالشَّاۃِ الْعَائِرَۃِ بَیْنَ الْغَنَمَیْنِ تَعِیْرُ اِلٰی ھٰذِہٖ مَرَّۃً وَاِلٰی ھٰذِہٖ مَرَّۃً (رواہ مسلم مشکوۃ شریف ص ۱۷) (باب علامات المنافق)

یعنی منافق کی مثال اس بکری کی طرح ہے جو دو بکرے کے درمیان ہو کبھی ادھر کبھی اُدھر چکر لگائے۔

اب عظمت مصطفٰے علیہ التحیۃ والثناء کے منکرین پر رب سبوح وقدوس کے غضب کا تیور ملاحظہ کیجئے۔ سَنَسِمُہٗ عَلَی الْخُرْطُوْمِ (پ ۲۹ ع ۳)

ترجمہ:۔ اس کے سؤر جیسے تھوتھنی کو ہم داغ دیں گے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ ستار العیوب ہے۔ مگر محبوب کے دشمن کے عیب کو کس طرح افشاد فرماتا ہے ولید ابن مغیرہ کے متعلق آیت ملاحظہ ہو جو حضور کو مجنوں کہتا تھا۔ عُتُلٍّ م بَعْدَ ذٰلِکَ زَنِیْمٍ (پ ۲۹ ع ۳)

ترجمہ:۔ درشت خو پھر طرہ یہ کہ اس کی اصل میں خطا (حرامی ہے) پھر دنیا کا سب سے ثقافتی اور تمدنی قانون ہے جیسے کو تیسا، کما قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم کما تدین تدان۔

ہم نہ کہتے تھے کہ اے داغ تو زلفوں کو نہ چھیڑ
اب یہ برہم ہے تو ہے تجھکو قلق یا ہمکو



# عِلم لَدُنّی کی بہار

سنبھل میں عظیم الشان جلسہ ہو رہا تھا جس میں حضور محدث اعظم ہند اور شیر اہل سنت مفتی حشمت علی خاں صاحب علیہما الرحمہ والرضوان جیسے عمائدین اہلسنت رونق محفل تھے ایک سید صاحب جو متبحر عالم تھے اپنی شان سیادت میں مواد ونکات سے بھرپور خطاب فرما رہے تھے سید صاحب کا موضوع مسئلہ حاضر وناظر تھا، حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کے حاضر وناظر کے اثبات میں آپنے فرمایا کہ قرآن شریف میں ہے۔ اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِھِمْ، یعنی نبی مومن کی جان سے بھی قریب ہیں۔

درمیان خطابت میں ایک دیوبندی نے اپنا وسوسہ اس طرح ڈالا کہ مولانا آپنے فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم حاضر وناظر ہیں دلیل آپ کی یہ ہے قرآن میں آیا ہے النبی اولی الخ نبی مومن کے جان سے بھی قریب ہیں یہ آیت کریمہ ہرگز ہرگز نبی کے حاضر وناظر ہونے کی دلیل نہیں، اس لئے کہ آیت کریمہ تو خاص ہے مومنین کیساتھ کفار ومرتدین کے قریب تو سرکار حاضر نہیں پھر حاضر وناظر کیسے اس عالم کبیر پر اس کے سوال پر قدرے سکتہ طاری ہوا اتنے میں اعلیٰ حضرت کے ولد موافق شیر بیشۂ اہلسنت کھڑے ہوئے اور شیرانہ گرج میں فرمایا کہ سائل کون ہے! دیوبندی بولا سائل میں ہوں جناب۔

(حضرت شیر بیشۂ اہلسنت) بتاؤ قرآن شریف میں یہ نہیں ہے:۔

وَاِنَّ عَلَیْکُمْ لَحٰفِظِیْنَ کِرَامًا کَاتِبِیْنَ یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ (پ ۳۰)

بیشک میں نے ہر انسان کے لئے نگہبان رکھا یعنی کراماً کاتبین انہیں علم ہے جو تم کرتے ہو،

سائل ہاں ہے قرآن میں۔

(شیر بیشۂ اہلسنت) اب بتاؤ فرشتے مومن ہیں یا کافر۔

سائل۔ مومن۔

(شیر بیشۂ اہلسنت) اور حضور مومن کے قریب ہیں اور فرشتے تمام انسان کے کاندھے پر ہیں

اس طرح حضور تمام مومنین کے ایمان کو تمام کفار کے کفر کو تمام مرتدین کے مکر و فریب کو ملاحظہ فرما رہے ہیں یا نہیں۔

یہ سن کر سائل۔ بت کی طرح بالکل ساکت و صامت کھڑا رہ گیا۔

**تبصرہ رضوی :۔** جواب کا معیار اتنا بلند ہے کہ شہباز کی پرواز سلام کر رہی ہے اس پر چنداں تبصرہ کی ضرورت نہیں ہاں وہ جواب کیا تھا قہر الٰہی کی بجلی تھی جس کے ضرب سے شیطانی فکر و تخیل جل بھن کر خاکستر ہو گئی یاد رہے اس عالم کبیر کے سکتہ پر ہرگز ہرگز یہ خدشہ دل میں نہ گذرنے پائے کہ ان کے علم میں نقص تھا معاذ اللہ' صاحب نبراس شرح شرح عقائد نسفی ص۳ پر فرماتے ہیں۔ " فان الافحام فی مسئلۃ لا یوجب نقصانا فی علم العالم " یعنی کسی ایک مسئلہ میں لاجواب ہونا عالم کے علم میں نقص کا موجب نہیں ہوتا۔

## الہامی جواب

حضرت شیر بیشۂ اہلسنت کی تقریب نکاح میں حضور سید العلماء مارہروی علیہ الرحمہ نے پیلی بھیت میں قدوم میمنت لزوم فرمایا تھا اس زمانے میں عموماً نوشہ کو گھوڑے پر لے جایا جاتا تھا چنانچہ حسب الدستور حضرت شیر اہلسنت گھوڑا پر آگے جلوہ فرما ہوئے پیچھے سرکار مارہرہ تشریف فرما ہوئے۔ بہتیرے حضرات کے دلوں میں خلش پیدا ہوئی کہ وہ شیر اہلسنت جنکی سرشت میں سادات کے تقدم و تقدس کا احترام کا جذبہ فراواں ہے آج وہ جذبۂ خلوص کہاں چلا گیا بالآخر لوگوں کے فکر و شبہات کے پیمانے چھلک گئے سوال کر ہی ڈالے۔

حضرت ایسا کیوں !

حضرت شیر بیشۂ اہلسنت نے فی البدیہہ جواب دیا۔ پشت پناہی کے لئے۔

**تبصرہ رضوی :۔** اللہ اللہ جواب بدیہی کا جب یہ عالم ہے کہ ایک ایک جملہ پر عقل سر دھنتی نظر آرہی ہیں تو پھر جواب نظری کے معیار و وزن کا کیا عالم ہوگا۔ ماننا ہوگا کہ یہ



جواب نہیں ہے الہامی ربی ہے جو اولیاء کے دلوں پر القا ہوتا ہے حضور شیر بیشۂ اہلسنت کی اسی حاضر جوابی پر ان کے معتقدین میں سے کسی نے کہا کہ حضور خدانخواستہ آپ اگر دیوبندی خذلہم اللہ ہوتے تو علماء اہلسنت کو سخت دشواری کا سامنا کرنا پڑتا۔ حضور شیر بیشۂ اہلسنت نے فرمایا، نعوذ باللہ اگر میں بدمذہب ہوتا تو خلاق ارض و سما مجھ جیسا سیکڑوں حشمت علی پیدا فرما دیتا جو میری سرکوبی کرتے رہتے، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ جس سے دین لیتا ہے اس کی عقلیں چھین لیتا ہے بدمذہبوں کے دین و ایمان کا تو بس یہی عالم ہے۔

سوچو تو سلوٹوں سے بھری ہے تمام روح
دیکھو تو اک شکن بھی نہیں ہے لباس میں

## شیرانہ تعاقب

بے وفا ابو الوفا شاہجہاں پوری نے اعلیٰ حضرت مجدد اعظم امام احمد رضا رضی اللہ عنہ کے وصایا شریف پر اپنے بچکانہ پن سے جو اعتراض بیجا کیا ہے ملاحظ ہو اور پھر جواب۔

اعلیٰ حضرت کے وصایا شریف میں ہے۔ حتی الامکان اتباع شریعت نہ چھوڑنا اور میرا دین و مذہب جو میری کتب سے ظاہر ہے اس پر مضبوطی سے قائم رہنا ہر فرض سے اہم فرض ہے۔

**اعتراض :۔** دیکھئے شریعت کی اتباع تو حتی الامکان بتایا اور اپنے دین پر قائم رہنے کو ہر فرض سے اہم فرض بتلایا یہ اسلام کی کھلی ہوئی توہین ہے (یہ کفر ہے) ان کو یہ کہنا تھا کہ اسلام پر مضبوطی سے قائم رہو یہ نہ کہکر اپنے دین کی غمازی کی اس کا صاف مطلب ہے کہ ان کا ضرور کوئی گڑھا ہوا دین ہے۔

اب شیرانہ تعاقب ملاحظہ فرمائیے اور دیکھئے کہ بے وفا پر جواب باوفا سے کیسی اوس پڑتی ہے حضرت شیر اہلسنت فرماتے ہیں کہ بتاؤ آپ کا دین اسلام ہے یا نہیں۔ اگر کہیں۔ ہاں۔ تو آپ اپنے فتوی سے کافر ہوئے آپنے اسلام کو اپنا گڑھا ہوا دین بتایا۔ اگر بتائیں کہ اسلام میرا دین

نہیں۔ تو ہمارے فتویٰ سے آپ کافر ہوئے۔

مولوی جی جب آپ مریں گے تو نکرین قبر میں آئیں گے تو پوچھیں گے مَا دِیْنُکَ ؟ تیرا دین کیا ہے ؟ تو آپ کہہ دیجئے گا میرا دین کوئی نہیں کیونکہ اسلام کو اپنا دین بتلانا تو کفر ہے تو پھر نکرین آپ کی خوب خبر لیں گے۔ (مناظرہ ملتان)

**تبصرۂ رضوی** :۔ جواب کی سطر سطر سے حق وصداقت کا تلاطم موجیں لے رہا ہے اور دیوبندی سوالات خس وخاشاک کی طرح بہتے جا رہے ہیں بظاہر سوال کا تیور اس قدر مہیب وسخت ہے جیسے مخاطب اس کی تاب نہ لاسکے گا مگر جواب کی برجستگی کی سوزش کا عالم یہ ہے کہ ایوانِ دیوبندیت کی ایک ایک اینٹ سے دھواں اڑتا نظر آرہا ہے سچ ہے۔

کلک رضا ہے خنجر خونخوار برق بار
اعداء سے کہہ دو خیر منائیں نہ شر کریں

## مُسکت جواب

الملفوظ شریف میں ہے کہ مولوی امیر احمد صاحب مرحوم خواب میں زیارت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہوئے کہ گھوڑے پر تشریف لئے جاتے ہیں۔ عرض کی یا رسول اللہ کہاں تشریف لئے جاتے ہیں فرمایا برکات احمد کے جنازہ کی نماز پڑھنے۔ اعلیٰ حضرت نے فرمایا الحمد للہ یہ جنازہ مبارکہ میں نے پڑھایا ہے۔

اس پر ملتان کے مناظرہ میں ابو الوفا شاہجہاں پوری نے شیر اہلسنت پر اس طرح اعتراض بے جا کیا۔

(بے وفا) :۔ مولانا حشمت علی دیکھئے اس عبارت میں آپ کے اعلیٰ حضرت نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مقتدی بنایا اور خود امام بنے یہ کفر یہ ہے کیوں کہ اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین ہے۔ اب اعلیٰ حضرت کے ولد مرافق مناظر اعظم ہند مولانا حشمت علی خاں علیہ الرحمہ



کا ایمان افروز جواب سماعت فرمایئے :۔

جناب آپ کو معلوم نہیں اہلسنت کا ایمان ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اپنی ہر شان میں بے مثل و بے مثال عدیم النظیر ممتنع المثیل ہیں سرکار کی خصوصیت ہے کہ نماز قائم ہو چکی ہو امام نماز پڑھا رہا ہو اور حضور اُسی نماز میں شرکت فرمانا چاہیں تو حضور ہی امام ہوں گے وہ امام عین حالت امامت میں مقتدی ہو جائے گا بولئے دکھاؤں۔ بخاری شریف۔ دیکھاؤں مدارج النبوۃ۔ مولوی جی۔ میرے آقا کی بارگاہ ایسی بلند و بالا سرکار ہے جہاں امام بھی مقتدی بن جاتے ہیں وہ سارے جہاں کے امام ہیں اگلے پچھلے تمام اماموں کے امام ہیں۔ اب الملفوظ شریف کی عبارت کا مطلب یہ ہوا کہ الحمد للہ میں نے لوگوں کی امامت کی اور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے میری امامت کی۔ (مناظرۂ ملتان)

**تبصرۂ رضوی** :۔ بیشک ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم امام الائمہ ہیں بخاری شریف جلد اول کتاب الصلوۃ میں۔ حضرت عائشہ صدیقہ سے مروی ہے کہ حضور اقدس علیہ الصلاۃ والسلام علیل تھے حضرت صدیق اکبر نے امامت کی اسی اثنا میں سرکار کونین کو مرض میں افاقہ معلوم ہوا۔ حضور تشریف لے گئے اور صدیق اکبر کے پہلو میں کھڑے ہوئے صدیق اکبر پیچھے ہٹنا چاہتے تھے کہ سرکار نے اشارہ فرمادیا کہ پڑھاؤ تو صدیق اکبر لوگوں کی امامت کرتے رہے اور حضور نے صدیق اکبر کی۔ بخاری شریف اول صفحہ ۹۴ پر دیکھئے۔ فکان ابوبکر یصلی بصلوٰۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والناس یصلون بصلوٰۃ ابی بکر۔

اعلیٰ حضرت عظیم البرکت امام احمد رضا رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں :۔

امامت اصل حق حضور پُر نور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ کہ نبی اپنی امت کا امام ہوتا ہے۔ قال اللہ تعالیٰ اِنِّی جَاعِلُکَ لِلنَّاسِ اِمَامًا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تو نبی الانبیاء اور امام الائمہ ہیں صلی اللہ علیہ وسلم (عرفان شریعت حصہ سوئم صفحہ ۲۹)

## مٹی میں ملنا اور مٹی سے ملنا

میں - اور - سے کا فرق عظیم - تقویۃ الایمان میں اسماعیل دہلوی نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کر دیا جس سے ہزارہا آیات قرآنی واحادیث متواترہ کی تکذیب لازم آتی ہے جیسے "یعنی میں بھی ایک دن مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں"

(معاذ اللہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین)

منظور سنبھلی سے حضور شیر اہلسنت نے درمیان مناظرہ فرمایا کہ بتاؤ میں مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں یہ حدیث کہاں ہے میرے آقا صلی اللہ علیہ وسلم تو فرماتے ہیں اِنَّ اللہ عزوجل قَدْ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَنْ تَاْکُلَ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَاءِ عَلَیْھِمُ السَّلَام (نسائی شریف ۲۰۳) کہ حرام فرما دیا اللہ تعالیٰ نے زمینوں کو کہ کھائے نبیوں کے جسموں کو: پھر مٹی میں کیسے مل سکتے ہیں. بتاؤ یہ افترا علی الرسول ہے یا نہیں یہ عقیدہ کفر ہے یا نہیں؟

جواب (منظور). جناب اس عبارت کا مطلب آپ نے سمجھا ہی نہیں اس کا مطلب یہ ہے کہ میں مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں وہاں پر میں بمعنی سے اصل عبارت کا مفہوم یہ ہے کہ میں مٹی سے ملنے والا ہوں اور کفر نہیں.

حضور شیر بیشۂ اہلسنت نے اپنے عصائے مبارک سے سمجھاتے ہوئے فرمایا۔ اچھا بتاؤ اس کا کیا مطلب ہے کہ میرا یہ ڈنڈا منظور میں چلا گیا۔ یا۔ میرا ڈنڈا منظور سے چلا گیا شیر اہلسنت کے اس جواب سے وہ بہت شرمندہ ہوا اور خائب و خاسر ہو کر میدان مناظرہ سے فرار اختیار کر گیا۔

**تبصرہ رضوی:۔** دیکھا آپ نے یہ لوگ کس قدر خطرناک ہوتے ہیں اور کس طرح ایمان کو کفر اور کفر کو ایمان بتانے میں ماہر ہیں اس جگہ اپنے سادہ لوح مسلمان بالخصوص جو لوگ اپنے آپ کو ماڈرن بتاتے ہیں جنکے شعبۂ حیات کا سارا کاروبار مغربیت کا شکار ہے انکے لئے



بے حد ضروری ہے کہ علمائے اہلسنت وجماعت کی کم از کم ان کتب کا مطالعہ ضرور کر لیں جو ایمان واعتقاد کی حفاظت وصیانت کے لئے سپر ہیں افسوس حصول علم دین فرض ہے باقی علوم حسب ضرورت جائز ہیں اب معاملہ بالکل برعکس ہو گیا ہے کہ لوگوں نے علم دین ہی کو حسب ضرورت جائز سمجھ رکھا ہے باقی علوم کو فرض۔

مسلمانو! قبر میں ماڈرن زندگی عذاب کا سامان تو مہیا کر سکتی ہے مگر نجات کا رخ متعین نہیں کر سکتی للہ دوامی حیات کو عارضی رنگینیوں پر ترجیح مت دو!

ے
اٹھو وگرنہ حشر نہیں ہوگا پھر کبھی
دیکھو زمانہ چال قیامت کی چل گیا

## حقیقت ومجاز کا پر کیف منظر

چور کیسی کیسی اونچی باتیں کرتا ہے حالانکہ اس کا تعلق واقعہ اور حقیقت سے قطعاً نہیں ہوتا سب ڈینگیں اور تعلیاں ہوتی ہیں بس یہی حال علماء دیوبند کا ہے جنکے پاس دلائل و براہین بالکل نہیں ہوتے دشنام طرازی بدلگامی درشت کلامی سے یہ لوگ مخاطب کو مرعوب وہراساں کرتے ہیں اور علماء حق کا وطیرہ رہا ہے کہ ان لوگوں نے ہمیشہ اپنی ذلت اور دین کی عزت کے لئے سرفروشی کا مظاہرہ تو کیا ہے مگر مذہب و ملت کی حرمت کو دار پر نہیں چڑھایا ہے. چنانچہ مناظرہ ادری ضلع اعظم گڈھ میں حضرت شیر بیشۂ اہلسنت نے منظور سنبھلی سے فرمایا کہ آپ کی درشت کلامی میرے لئے باعث صد افتخار ہے. اس کتے کی خوبی کا کیا کہنا جو اپنے آقا کے گرد پھر پھر کر آقا پر آنے والے پتھروں کو خود اپنے اوپر لے اور آقا کے لئے سپر بن جائے۔

اس وارفتگی شوق میں ڈوبے ہوئے کلام کو منظور اس طرح للکارتا ہے (معاذ اللہ) مولانا آپ نے بڑے فخر سے اپنے آپ کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کتا کہا ہے مگر آپ کو معلوم نہیں بارگاہ رسول سے بڑی بے عزتی کے ساتھ کتے نکالے جاتے ہیں چنانچہ جبرئیل علیہ السلام

اس وقت تک حجرۂ مقدسہ کے اندر نہیں گئے جب تک کتا نکل نہیں گیا۔

شیر اہلسنت نے جواباً ارشاد فرمایا۔

مولوی جی کیا ہر جگہ ہر لفظ کے حقیقی معنی مراد لینے ضروری ہیں۔ میں نے اپنے آپ کو کتا معنی مجازی کے اعتبار سے کہا ہے۔ آپ کو معلوم نہ ہو تو بتادوں کہ معنی مجازی کتا کا یہ ہے کہ آقا کا وفادار غلام جوان کے دشمنوں پر رد کرے۔

اگر آپ کو معنی حقیقی ہی لینے کا شوق ہے تو سنئے آپ لوگ مرتضیٰ حسن دربھنگی کو شیر خدا کہتے ہیں آپ نے اپنے آپ کو روداد مناظرہ سنبھل میں شیرستان مناظرہ لکھا ہے تو کیا آپ اور دربھنگی جی دونوں چاروں ہاتھ پیروں والے ہیں کیا آپ دونوں برہنہ مادر زاد ہیں شیر کے بچے بغیر نکاح کے پیدا ہوتے ہیں تو کیا آپ دونوں اپنی زوجہ کو بغیر نکاح کے تصرف میں لاتے ہیں شیر کے ماں باپ کا بھی باہم نکاح نہیں ہوتا ہے تو کیا آپ دونوں بغیر نکاح کے پیدا ہوئے ہیں کچھ بھی سمجھ کر کہی ہوتی۔

اتنا اور سمجھ لیجئے کہ آپ کے پیشوا بانی مدرسہ دیوبند مولوی قاسم نانوتوی قصائد قاسمی صدو پر لکھتے ہیں ۔

امیدیں لاکھوں ہیں لیکن بڑی امید ہے یہ
کہ ہو سگان مدینہ میں میرا نام شمار (مناظرہ ادری)

**تبصرۂ رضوی** :۔ یہ جواب الحق یعلو ولا یعلیٰ اور اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَهُوْقًا کا مصداق تھا جس سے منظور کی گستاخانہ فکر ریزہ ریزہ ہوگئی نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ دیوبندی وہابی ہمیشہ گستاخانہ اور چھچھورا انداز ہی اختیار کرتے ہیں جس سے ایمان واعتقاد میں تزلزل پیدا ہو جائے۔

اس لئے علماء اہلسنت بڑے شدومد سے ان سے دور رہنے کو عوام الناس کو فرماتے ہیں اور کیوں نہ منع فرمائیں جبکہ خود ہمارے آقا ومولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے بدمذہبوں بدعقیدوں اور گمراہوں سے بچنے کا حکم دیا ہے۔ ارشاد فرماتے ہیں فَاِیَّاکُمْ وَاِیَّاهُمْ لَا یُضِلُّوْنَکُمْ وَلَا یَفْتِنُوْنَکُمْ۔

(مسلم، مشکوٰۃ ص۲۸)



اور ہمارے اسلاف کا کارنامہ ملاحظہ ہو۔ وقت کے امام حضرت ابن سیرین (شاگرد حضرت انس رضی اللہ عنہ) کے پاس دو بدمذہب آئے عرض کی کچھ آیات کلام اللہ آپ کو سنائیں۔ فرمایا میں سننا نہیں۔ پھر انہوں نے اصرار کیا۔ تو فرمایا۔ یا تو تم دونوں اٹھ جاؤ یا میں اٹھ جاتا ہوں آخر وہ حسرت ویاس کیساتھ چلے گئے۔ لوگوں نے عرض کیا اے امام آپ کا کیا حرج تھا اگر وہ کچھ آیت سناتے۔ فرمایا میں نے خوف کیا کہ وہ آیت قرآنی پڑھ کر اس کے ساتھ اپنی کچھ تاویلیں لگائیں اور وہ میرے دل میں رہ جائے تو میں ہلاک ہو جاؤں۔ (اربعین شدت از مولانا محبوب علی خاں علیہ الرحمۃ، بحوالہ دارمی شریف) اللہ اکبر عظیم الشان امام وتابعی علم وعرفان کا جبل اعظم ان کے وساوس وخواطر سے ڈریں اور آج عوام الناس کو اپنی جہالت پر اس قدر وثوق کہ ان کے ہم نوالہ ہم پیالہ بننے میں ذرہ برابر ہچکچاہٹ محسوس نہیں کرتے اور نہ علماء حق کی فہمائش کی انہیں کچھ پرواہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

# جنتی اور جہنمی کی شناخت

حضور شیر بیشۂ اہلسنت قطب عالم سید علی ہجویری لاہوری علیہ الرحمۃ والرضوان کے مزار مقدس سے فاتحہ پڑھکر پیلی بھیت لوٹنے کے لئے اسٹیشن پر تشریف لائے تبلیغی جماعت کی ٹیم بھی گھوم پھر کر رہی تھی ان میں سے دو چار تبلیغی بڑے گھسے گھسائے پرانے گلے سڑے حضرت کے قریب پہونچے پھر جو گفت گو ہوئی پڑھئے۔

تبلیغی ـــ کہئے مولانا کہاں کا رخت سفر ہے کیا نام ہے کہاں سے تشریف لا رہے ہیں۔

حضرت شیر اہلسنت ـــ پیلی بھیت میرا مکان ہے حشمت علی میرا نام ہے۔ حضرت سید علی ہجوری کے مزار مقدس سے فاتحہ پڑھکر اپنے مکان جا رہا ہوں۔

تبلیغی ـــ مولانا وہاں تو جنتی دروازہ بھی ہے سنا ہے کہ جو گذر جاتے ہیں جنتی ہو جاتے ہیں۔ آپ گذرے ہیں یا نہیں۔

شیرِاہلسنت ـــــ ہاں میں گنہگار ہوں بے شک میں جنتی ہوں۔

تبلیغی ـــــ حضرت کے ہاتھوں پاؤں کو سونگھ کر، ہرگز نہیں۔ آپ جنّتی ہیں ہی نہیں اس لئے کہ حضور صلعم فرماتے ہیں کہ جو جنتی ہوگا ان کے جسموں سے جنت کی خوشبو آئے گی آپ جنتی ہوتے تو ضرور ہمیں وہ خوشبو ملتی جس کی بشارت حضور صلعم نے دی ہے۔

شیرِاہلسنّت ـــــ اچھا یہ بتائیے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث ہے یا نہیں کہ جہنّمی پر جنت کی خوشبو حرام ہے تم جہنمی ہو میں جنتی ہوں میری خوشبو ہی تیرے پر حرام ہے تو پھر آئے کہاں سے۔

**تبصرۂ رضوی:۔** تبلیغی جماعت کے اعتقادات بڑے گندے ہیں جو مسلمانوں کے ہو ہی نہیں سکتے۔ نماز و روزہ کی آڑ میں اپنی حقیقت کو چھپانے کا ڈھنگ بنا رکھا ہے مگر اہلِ علم پر ان کا کفر آفتاب کے اجالے کی طرح روشن ہے۔

کیا کچھ نہ کیا خود کو چھپانے کے واسطے
عریانیوں کو اوڑھ لیا شال کی طرح

## علم اور ملکہ کی شاندار توضیح

حضرت شیرِاہلسنت نے مناظرہ ادری میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے محبوب دانائے غیوب صلی اللہ علیہ وسلم جملہ مَاکَانَ وَمَایَکُوْنُ کے عالم ہیں اس پر حضور شیرِاہلسنت نے دلائل و براہین کے انبار لگا دیئے جو مناظرہ ادری میں دیکھے جاسکتے ہیں۔ منظور سنبھلی نے کہا کہ مولانا اللہ تعالیٰ نے حضور صلعم کو شعر کا علم نہیں دیا حالانکہ یہ بھی ماکان و مایکون سے ہے کیا آپ ثابت کرسکتے ہیں کہ رسول صلعم نے کبھی بھی کوئی شعر کہا ہو تو فی شعر پانچ روپئے انعام دوں ارے مولانا حضور نے شعر بھی پڑھا تو غلط پڑھا ہے۔

شیرِاہلسنت علیہ الرحمہ نے جواباً ارشاد فرمایا:۔

مولوی جی علم کا معنی ہمیشہ دانستن ہی آتا ہے کبھی لفظ علم سے ملکہ مراد نہیں ہوتا؟ جب کہ علم کا



معنی ملکہ و مہارت بھی آتے ہیں تو آیت کریمہ وَمَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَا یَنْۢبَغِیْ لَهٗ۔ کا معنی یہ ہوگا کہ اے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم آپ کو میں نے شعر کا ملکہ و مہارت نہیں دیا اور نہ شعر بنانا آپ کی شایان شان ہے۔ پھر ملکہ کی نفی سے علم کی نفی کیسے ثابت ہوگی کیا علم اور ملکہ دونوں ایک ہے یا علم کو ملکہ لازم ہے۔ ہاں یہ صحیح ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی تمام عمر شریف میں کوئی شعر نہیں فرمایا مگر شعر نہ کہنے سے نہ جاننا کیسے لازم آسکتا ہے کیا یہ لازم ہے کہ جو شخص عمر بھر شعر نہ کہے اس کو حقیقت شعر کا علم بھی نہ ہو اچھا تو آپ فرمائیے کیا اللہ عزوجل نے کبھی کوئی شعر کہا ہے اگر ہاں ـــ تو فی شعر پانچ روپے انعام آپ کو دیا جائے گا اگر فی الواقع اللہ تعالیٰ نے کبھی کوئی شعر نہیں کہا ہے تو کیا آپ کے اصول پر یہ لازم نہیں آتا کہ معاذ اللہ خدائے پاک بھی شعر نہیں جانتا یہ دیکھئے علامہ امام قاضی عیاض علیہ الرحمہ شفا شریف ص۲۹ پر فرماتے ہیں:۔

إنما كانت غاية معارف العرب
النسب واخبار اوائلها والشعر
والبيان وهذا الفن نقطة من
بحر علمه صلى الله عليه وسلم
ولاسبيل الى جحد الملحد مما ذكرناه۔

یعنی عرب کے کمالات علمیہ کی نہایت نسب اور متقدمین کے واقعات اور شعر و بیان کا علم جاننا تھا، یہ فن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سمندر میں سے ایک نقطہ ہے اس میں سے کسی چیز کے انکار کی کسی بے دین کو گنجائش نہیں۔

اور اسی مضمون کی تصریح ملا علی قاری علیہ رحمۃ الباری نے شرح شفا جلد سوم ص۲۴۱ پر علامہ شہاب الدین خفاجی علیہ الرحمہ نے نسیم الریاض جلد سوم ص۲۴۱ پر فرمائی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم شعر نہیں فرماتے تھے مگر اچھے برے اشعار کو بخوبی پہچانتے تھے بلکہ اصلاح بھی فرماتے تھے چنانچہ حضرت کعب ابن زہیر رضی اللہ عنہ جب نعت پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم میں ایک قصیدہ تصنیف کرکے بارگاہ عظمت میں حاضر لائے اور سنایا، جب اس شعر پر پہونچے۔

وَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَنَارٌ یُّسْتَضَاءُ بِهَا
وَاِنَّهٗ لَسَیْفٌ مِّنْ سُیُوْفِ الْهِنْدِ مَسْلُوْنٌ

یعنی بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ایسی آگ ہیں جن سے روشنی لی جاتی ہے

بے شک حضور ہند کی تلواروں میں سے ایک
شمشیر براں ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فوراً اس کی اصلاح یوں فرمائی۔

| | |
|---|---|
| وَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ لَنُوْرٌ یُّسْتَضَاءُ بِہٖ | یعنی بے شک حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایسے |
| وَاِنَّہٗ لَسَیْفٌ مِّنْ سُیُوْفِ اللّٰہِ | نور ہیں جن سے نور حاصل کیا جاتا ہے |
| مَسْلُوْلٌ۔ | اور بے شک حضور اللہ کی تلواروں میں |
| | سے ایک کھینچی ہوئی تلوار ہیں۔ |

اگر حضور کو شعر کا علم مطلق نہ ہوتا تو پھر اصلاح کس طرح فرماتے اور وزن کس طرح سلامت رہتا۔ مولوی جی آپ قرآن وحدیث کے ارشادات تو مشکل سے سمجھیں گے آپ ہی کی زبان میں آپ کو باور کراؤں کہ کوئی شخص یوں کہے کہ مولوی منظور صاحب کو روٹی پکانے کا علم نہیں آتا۔ کیا اس کا یہ مطلب ہوگا کہ سنبھلی صاحب کو یہ معلوم نہیں کہ روٹی توے کے اوپر ہوتی ہے یا توا روٹی کے اوپر بلکہ یقیناً یہی مطلب ہوگا کہ آپ کو اتنی مشق ومہارت نہیں کہ آپ روٹی پکا سکیں، کہئے علم بمعنی ملکہ ہوئے یا نہیں۔

**تبصرہ:۔** اس جواب میں منظور سنبھلی کے سارے نقاب کو الٹ دیا گیا ہے۔ انہوں نے شیر اہلسنت سے سینہ زوری آسان سمجھ رکھا تھا (ایں منہ مسور کی دال)

دیکھتے کیوں ہو شکیب اتنی بلندی کی طرف
نہ اٹھایا کرو سروں کو کہ یہ دستار گرے

## مسئلہ ختنہ پر آریہ پنڈت کا ناطقہ بند کردیا

آریہ — مولانا صاحب! آپ لوگ اللہ تعالیٰ کی تخلیق میں کتر بیونت کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے بغیر ختنہ کے انسان کو پیدا کیا اس میں کاٹ چھانٹ صحیح بندوں کا کام نہیں۔

جواب شیر اہلسنت — پنڈت جی آپ تو نار کے ساتھ پیدا ہوئے تھے مگر دایہ نے اس کو کاٹ دیا



بتائیے یہ آپ کی کٹوتی کیسی ہے آپ کا نار رہنے دینا چاہئے تھا تاکہ آپ میں اور جانور میں یہ تمیز ہو جاتی کہ جانوروں کو پیچھے دُم ہوتے ہیں اور جناب کو آگے۔ (تقریر منیر)

**تبصرہ رضوی:۔** مناظرہ دیوبندی سے ہو یا کہ آریہ سے یا اور دیگر مذاہب باطلہ کے عالموں سے، حضرت شیر بیشۂ اہلسنت کی ذکاوت جودت طبع کا رنگ یکساں رہا ہے ایسا نہیں کہ فن مناظرہ کیساتھ ہی ان کی حاضر جوابی مختص ہے۔ بلکہ دینی مسائل میں بھی ان کو اسی طرح کی دسترس قدرت نے عطا فرمائی تھی۔

ایک مرتبہ حضرت مناظر اعظم ہند حرمین شریفین جا رہے تھے جہاز میں مولوی منظور سنبھلی بھی اپنے چیلوں اور استادوں کے ساتھ موجود تھے ایک مسئلہ کی تفتیش کے لئے حضرت کی بارگاہ میں آیا اور عرض کیا السلام علیکم حضرت نے جواب دیا وعلیکم السلام، آپ کون ہو۔ منظور نے کہا اتنی جلدی مجھے بھول گئے میں منظور سنبھلی ہوں، حضرت نے سیکڑوں مرتبہ لاحول ولا قوۃ پڑھکر اپنے جواب سلام کو واپس لے لیا۔ پھر فرمایا یہاں کیوں آئے ہو۔

مولوی منظور نے کہا کہ ایک مسئلہ ہے اس میں ہم لوگ کئی روز سے الجھے ہیں معلوم ہوا کہ آپ بھی اسی جہاز میں ہیں۔ اس لئے صحیح جواب کے لئے حاضر ہو گیا ہوں، حضرت نے فرمایا یوں تو مرتد کافر کے سوال کا جواب دینا نہیں چاہئے مگر میں جواب دوں گا تاکہ تم سُنّی کو عاجز گمان نہ کرسکو بعدہ مولوی منظور اکڑ و بیٹھ گیا پوچھا کہ احرام یلملم سے باندھا جاتا ہے اس جگہ کی نشاندہی کافر سیٹی بجا کر کرتا ہے دینی معاملہ میں کافر غیر معتمد ہے پھر اس کی سیٹی پر احرام کیوں باندھتے ہیں۔ حضرت شیر بیشۂ اہلسنت جواب دیتے ہیں کہ بس اتنی سی بات میں سارا کنبہ حیران وپریشان ہو، ارے احرام باندھنا یہ ہے مسئلۂ دینی اور اس کا سیٹی بجانا اس بات پر دال ہے کہ اب محاذات یلملم آگیا جو دنیا میں داخل ہے۔ یلملم مسئلۂ دینی نہیں احرام مسئلۂ دینی ہے۔ وہ یلملم کی نشاندہی کرتا ہے نہ کہ اعلان کرتا ہے کہ احرام باندھو۔ الفضل ما شہدت بہ الاعداء

---

